# کتاب کی شناخت


| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | : | صدقہ بھلائی کرنے کا سب سے اچھا راستہ |
| جمع وترتیب | : | سیّد وصی امام |
| گرافکس/کمپوزنگ | : | سیّد محمد علی کاظمی |
| پروف ریڈنگ | : | سیّد رضا عباس عابدی (محمد) |
| مطبع | : | الباسط پرنٹرز |
| ایڈیشن | : | اوّل |
| تعداد | : | ایک ہزار |
| سالِ طبع | : | ۲۰۰۶ء |




باہتمام

مدرسۃ القائمؑ

A-50، سادات کالونی بلاک 20 فیڈرل بی ایریا کراچی

فون: 0320-4092535,0304-2035290,6366644

# فہرست

# پیش لفظ

کلامِ خدا اور اقوالِ معصومینؑ میں مال و جان اور تمام نعمتوں کو خدا کی راہ میں خرچ کرنے کی ترغیب اور فضائل اسقدر کثرت سے ہیں کہ معلوم ہوتا ہے کہ مال و دولت، صلاحیتیں غرض خدا کی دی ہوئی ہر نعمت رکھنے اور ذخیرہ کرنے کے لئے ہے ہی نہیں بلکہ فقط اسلئے ہے کہ انہیں خدا کی راہ میں خرچ کیا جائے۔ بلکہ سورۂ بقرہ میں تو اپنے ہاتھ کو روک لینے کو خود کو تباہ کرنے کے مترادف قرار دیا ہے۔

''اور تم لوگ اللہ کے راستے میں خرچ کیا کرو اور اپنے آپ کو
اپنے ہاتھوں ہی سے تباہی میں نہ ڈالو'' سورۂ بقرہ آیت ۱۹۵

ابو سعید خدریؓ فرماتے ہیں کہ پیغمبر اسلامؐ دوسروں کو دینے کی اتنی تاکید فرماتے تھے کہ ہمیں یہ گمان ہونے لگا کہ کسی کا اپنے ایسے مال پر کوئی حق ہی نہیں جو اسکی ضرورت سے زائد ہو۔

صدقہ وانفاق علی الاعلان اور چھپ کے دونوں طرح سے کرنا چاہیئے۔ علی الاعلان اس وجہ سے کہ نیکیاں لوگوں کو دکھائی دیں تاکہ انہیں رغبت ہو۔

جبھی رسولؐ خدا فرماتے ہیں کہ: قرآن پاک کو آواز سے پڑھنے والا ایسا ہے جیسے کھلم کھلا صدقہ کرنے والا اور قرآن کو آہستہ پڑھنے والا ایسا ہے جیسے چپکے سے صدقہ کرنے والا۔

لہٰذا مومن کو چاہیئے کہ اپنے آخرت کے سامانِ سفر کو صدقہ کے ذریعے بڑھاتا جائے۔

صدقہ کی ایک اعلیٰ ترین قسم وہ ہے جس میں وہ خدا کے لئے اپنی جان بھی دے دیتا ہے۔ بندہ اس وقت اپنی بندگی کی معراج پر پہنچ جاتا ہے جب وہ اپنی جان دینِ خدا کیلئے صدقہ کردے۔ جبکہ اُس کے صدقہ میں پوری کائنات وجود میں آئی ہو۔

لہٰذا مومن کو چاہیئے کہ اپنے آخرت کے سامانِ سفر کو صدقہ کے ذریعے بڑھاتا جائے۔

صدقہ کی ایک اعلیٰ ترین قسم وہ ہے جس میں وہ خدا کے لئے اپنی جان بھی دے دیتا ہے۔ بندہ اس وقت اپنی بندگی کی معراج پر پہنچ جاتا ہے جب وہ اپنی جان دینِ خدا کیلئے صدقہ کر دے۔ جبکہ اُس کے صدقہ میں پوری کائنات وجود میں آئی ہو۔

وہ دعا جو امامِ مظلومؑ کی ولادت کے دن پڑھی جاتی ہے۔

"اے خدا میں آج کے دن پیدا ہونے والے مولود کے صدقہ میں دعا کرتا ہوں جس کے پیدا ہونے سے پہلے ہی اسکی شہادت کا وعدہ دیا گیا ہے جس پر آسمان اور اہلِ آسمان، زمین اور اہلِ زمین نے گریہ کیا ہے۔ جب حسینؑ کا نام حضرت آدمؑ کی زبان پر جاری ہوتا تو ان کے آنسو نکل آتے اور کہنے لگتے کہ "اے جبرائیل کیا بات ہے جب پنجتنؑ کے پانچوں نام لیتا ہوں تو میرا دل ٹوٹ جاتا ہے اور آنسو جاری ہو جاتے ہیں۔"

جبرائیلؑ نے کہا: اے آدمؑ آپکے اس بیٹے پر ایسی مصیبتیں آئیں گی کہ وہ مصائب ان کے سامنے کچھ نہ ہوں گے۔

آدمؑ نے پوچھا: کونسی مصیبتیں؟

جبرائیلؑ نے کہا: حسینؑ کو پردیس میں پیاسا قتل کیا جائے گا۔ انکا کوئی مددگار نہ ہو گا۔ اگر آپ دیکھتے تو کہہ رہے ہونگے کہ ہائے پیاس ہائے کوئی میری مدد کرنے والا نہیں ہے۔ یہاں تک کہ پیاس اُن کے اور آسمان کے درمیان دھوئیں کی طرح حائل ہو جائے گی تیرا بیٹا پانی مانگے گا اور جواب میں تلواریں اور نیزے ملیں گے اور آخر انہیں بھیڑ بکری طرح ذبح کر دیا جائے گا اور پھر تیرے بیٹے حسینؑ، اُن کے اصحاب و انصار و اہلِ بیتؑ کے سر شہروں میں پھرائے جائیں گے اور انکی عورتوں کو قیدی بنایا جائے گا۔

اس کے بعد آدمؑ و جبرائیلؑ ایسے روئے کہ جیسے بوڑھی ماں اپنے جوان بیٹے کی لاش پر روتی ہے۔ (بحار الانوار، ناسخ التواریخ، دمعۃ الساکبہ)



# نہ رنج نہ غم

جو لوگ اپنی دولت کو رات دن
کھلے چھپے خیرات کرتے رہتے ہیں
ان کا اجر ان کے پالنے والے کے پاس ہے
نہ انہیں کوئی خطرہ پیش آئے گا اور
نہ وہ کسی قسم کے رنج و غم سے دوچار ہونگے

سورۃ بقرہ آیت ۲۷۴

# پکے مومن

جو نماز قائم کرتے ہیں اور ہم نے انہیں جو کچھ دیا ہے
اس میں سے ہمارے لیے خرچ کرتے ہیں
اسی طرح لوگ پکے مومن ہوتے ہیں
ان کے لئے ان کے خدا کی بارگاہ میں اونچے درجے ہیں
لغزشوں کی معافی اور بہترین رزق ہے

سورۃ انفال آیت ۳،۴



## رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا

**صدقہ** دے کر تم اپنے آپ کو رنج وغم سے دور رکھو
پروردگارِ عالم ...... **صدقہ** کے باعث
تمہیں ہر ضرر سے بچائے گا اور
دشمن کے مقابل کامیابی عطا کرے گا

# صدقہ بلا کو رد کرتا ہے

- **صدقہ** بلاؤں کو دور کرتا ہے
- ایک کامیاب دوا ہے
- حتمی قضا کو بھی ٹال دیتا ہے
- بیماری کو دُعا اور **صدقہ** سے ہی بھگایا جاسکتا ہے

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

## صدقہ نجات دینے والی دوا ہے

امام علی علیہ السلام

بے شک اللہ تعالیٰ ہی عبادت کے لائق ہے
اس کے سوا کوئی معبود نہیں وہی




کو **صدقہ** کے ذریعہ ٹال دیتا ہے
رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اسی طرح ستّر برائیوں کا ذکر فرمایا

بحار جلد ۹۲ صفحہ ۲۶۹

**صدقہ** ستّر ۷۰ قسم کی بلاؤں کو دور کرتا ہے
جن میں سے آسان ترین جذام و برص ہیں

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

**صدقہ** بلاؤں کو ٹالتا ہے
چاہے وہ محکم سے محکم تر ہی کیوں نہ ہو

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

- **صدقہ** شیطان کی کمر توڑ دیتا ہے
- اللہ تم پر رحم کرے ! **صدقہ** دیا کرو

امام علی علیہ السلام نے فرمایا

تین چیزیں انسان کو رضائے الٰہی تک پہنچا دیتی ہیں
کثرتِ استغفار ، انکساری ، اور کثرتِ **صدقہ**

امام علی علیہ السلام نے فرمایا

**صدقہ** کے ذریعے اپنے ایمان کو محفوظ کر لو

**صدقہ** بُرے مقامات سے بچا لیتا ہے

**صدقہ** بلاؤں اور سزاؤں کو دفع کر دیتا ہے

مومن کے دروازے پر سائل خدا کی طرف سے اس کیلئے تحفہ ہے

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

تیرے مال میں تیرا بس وہی حصّہ ہے
جسے تو نے کھا کر فنا کیا یا پہن کر بوسیدہ کر دیا
یا **صدقہ** کر کے اُسے آگے روانہ کر دیا

جو شخص بھی کوئی **صدقہ** دے گا
تو اسے ہر درہم کے بدلے
کوہِ اُحد کے برابر جنت کی نعمتیں دی جائیں گی

**صدقہ** برائیوں کے ستّر دروازوں کو بند کر دیتا ہے

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

امام علی علیہ السلام نے فرمایا

- **صدقہ** افضل عبادت ہے
- **صدقہ** خیرات سے رحمتِ الٰہی نازل ہوتی ہے
- **صدقہ** اعلیٰ درجے کی نیکیوں میں سے ایک ہے
- نہایت افضل نیکی حاجت مندوں کی اعانت کرنا ہے

- مخفیانہ **صدقہ** گناہوں کو ختم کر دیتا ہے
- **صدقہ** بہترین ذخیروں میں سے ہے

امام علی علیہ السلام

افضل ترین **صدقہ** ...... اپنی بہن یا بیٹی کو دینا ہوتا ہے
جب کہ وہ تمہارے پاس لوٹا دی گئی ہو
اور تمہارے علاوہ اسکا کوئی اور کمانے والا نہ ہو

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

قریبی رشتہ داروں سے نیکی کرنا بھی
ایک طرح **صدقہ** ہے

امام علی علیہ السلام

کمزور کی امداد کرنا افضل ترین **صدقہ** ہے

امام موسیٰ کاظم علیہ السلام

افضل **صدقہ** رشتہ داروں سے اچھائی کرنا ہے

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

افضل **صدقہ** وہ ہے
جو ایسے رشتہ دار کو دیا جائے
جو قلبی طور پر دشمنی رکھتا ہو

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

## رسول خدا ﷺ نے فرمایا

- اپنے مریضوں کا علاج **صدقہ** سے کرو
- صبح سویرے **صدقہ** دینا بیماریوں کو دور کرتا ہے
- لوگ جب صدقات دینا چھوڑ دیں گے تو بیماریاں بڑھیں گی

- بیماری کے خوف کے موقع پر **صدقہ** دینا مستحب ہے

(فروع کافی جلد ۴)

امام موسیٰ کاظم علیہ السلام

سے ایک شخص نے شکایت کی کہ

میں اپنے اہل وعیال کے بیس افراد سے ہوں جو سب مریض ہیں

امام علیہ السلام نے فرمایا

**صدقہ** سے علاج کرو کیونکہ

**صدقہ** سے بڑھ کر اور کوئی چیز دُعا کی قبولیت میں جلدی نہیں کرتی

اور نہ ہی مریض کے لئے کوئی اور چیز مفید تر ہے

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اور ...... نماز قائم کرو، زکوٰۃ دو

نیز اللہ کو خوب اچھی طرح قرض دیتے رہو

تم جو نیکی اپنے لیے پہلے بھیج دو گے

وہ اللہ کے ہاں نہایت عمدہ معیار

اور بہت بڑے اجر کے ساتھ دستیاب ہو گی

(سورۃ مزمّل آیت ۲۰)



نیک راہ میں تم جو صرف کرتے ہو

وہ تمہاری اپنی بھلائی کیلئے ہے

یہ کام تم اللہ کی خوشنودی کیلئے بجالاتے ہو

تو جو بھی خرچ کرو گے اسکا پورا پورا معاوضہ ملے گا

اور تمہاری حق تلفی ہرگز نہیں ہو گی

(سورۃ بقرہ آیت ۲۷۲)

# صدقہ بُری موت کو روک دیتا ہے

- صدقہ بُری موت کو روک دیتا ہے
- صدقہ بُری موت کو ٹال دیتا ہے
- اللہ تعالیٰ صدقہ کے ذریعہ ستّر قسم کی بُری موت کو دفع کر دیتا ہے

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کوئی شک نہیں کہ
صدقہ ستّر قسم کی دنیوی بلاؤں کو دور کرتا ہے
جن میں بُری موت بھی شامل ہے
یقین جانو
صدقہ دینے والا کبھی بھی بُری موت نہیں مرتا

امام محمد باقر علیہ السلام

رسولِ خدا ﷺ نے فرمایا

اللہ کا ہاتھ اُن کے سروں پر ہوتا ہے

جن کی نیکیوں کا شکریہ ادا نہیں کیا جا سکتا

رحمتِ الٰہی اُن کے سروں پر منڈلاتی رہتی ہے



## چار چیزوں کی سزا بہت جلد مل جاتی ہے

جس شخص کے ساتھ نیکی کی جائے

اور وہ بدلے میں بُرائی کرے

وہ شخص جس پر تم نے زیادتی نہ کی ہو

اور وہ بغاوت کرے

کسی کے ساتھ تم نے وعدہ کر کے پورا کیا

مگر وہ بے وفائی کرے

اور وہ شخص جس کے اقربا نے صلہ رحمی اختیار کی

مگر اس نے ان سے قطع تعلق کیا ہو

رسولِ خدا ﷺ

جو شخص دن یا رات کو **صدقہ** دے

**اللہ تعالیٰ**

اس سے دیوار کے نیچے دب کر مرنے

درندے اور بُری موت کو دفع فرما دیتا ہے

﴿ امام جعفرِ صادق علیہ السلام ﴾

حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے

ایک دلہن کی موت کی خبر دی لیکن اس

نے اپنے شوہر کے ذریعے **صدقہ** دیا

اور موت سے بچ گئی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

مرد ہوں یا عورتیں

ان میں سے جو بھی صدقہ دینے والے ہیں

اور جنھوں نے اللہ کو "قرض حسنہ" دیا ہے

انہیں اس کا صلہ یقینی طور پر کئی گُنا

کر کے دیا جائے گا نیز ان کے لئے بہترین اجر بھی ہے

(سورۂ حدید ۱۸)



وہ لوگ جنھیں پروردگار نے اپنے فضل وکرم سے نوازا ہے

پھر بھی وہ تنگ دلی دکھاتے ہیں

وہ اس گمان میں نہ رہیں

کہ یہ بخیلی ان کے لئے کوئی اچھی علامت ہے

نہیں ! یہ بہت بُری بات ہے

یہ لوگ کنجوسی سے جو کچھ اکھٹا کر رہے ہیں

قیامت کے دن یہ سب ان کے گلے کا طوق بن جائے گا

(سورۃ آلِ عمران ۱۸۰)

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا

# صدقہ رزق کی کنجی

- **صدقہ** زیادہ دیا کرو
اس سے تمہیں رزق ملے گا

- اگر چاہتے ہو کہ تیرا مال نشوونما پائے
تو زیادہ سے زیادہ **صدقہ** دیا کرو

- دولت کی برکت صدقے میں ہے

- **صدقہ** دینے والے کو **صدقہ** فراوانی عطا کرتا ہے

- کسی شخص کا بہترین مال
اس کے ذخیرہ کیئے ہوئے صدقات ہیں

## امام علی علیہ السلام نے فرمایا

- صدقہ کے ذریعہ نزولِ رزق کی دُعا کرو
- دولت مندوں کا خزانہ صدقہ ہے
- صدقہ خوشحال لوگوں کا خزانہ ہے
- جب تم نادار ہو جاؤ تو صدقہ کے ذریعہ اللہ سے تجارت کرو

نیکی و صدقہ فقر و فاقہ کو بھگا دیتے ہیں

امام محمد باقر علیہ السلام

آدمی کی بہترین جمع پونجی صدقہ ہے

امام علی رضا علیہ السلام

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

ہر بند چیز تک پہنچنے کی ایک کُنجی ہوتی ہے

رزق کا دروازہ کھولنے کی کُنجی **صدقہ** ہے

**صدقہ** مال کو زیادہ کرتا ہے

امام جعفرِ صادق علیہ السلام

**صدقہ** قرض ادا کرتا ہے

اور اپنے پیچھے برکت بھی چھوڑ جاتا ہے

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نیکی، بھلائی اور خدا ترسی کے کاموں میں سب کی مدد کرو

اور جس معاملے میں بُرائی، گناہ اور زیادتی دکھائی دے

اس میں کسی کے ساتھ تعاون نہ کرنا

اور خدا سے ڈرتے رہو

کیونکہ

**خدا یقیناً بڑا سخت عذاب والا ہے**

سورۂ مائدہ آیت ۲

جو لوگ اپنے رب کی خوشنودی کیلئے (جو مصیبت ان پر پڑی) اُسے جھیل گئے

اور پابندی سے نماز ادا کی اور ہمارے دیئے ہوئے

رزق میں سے کھلم کھلا اور ڈھکے چھپے

ہر طرح سے خدا کی راہ میں خرچ کرتے ہیں

ہر بُرائی کا جواب اچھائی سے دیتے ہیں

**یہی لوگ ہیں جن کے لئے آخرت کی خوبی مخصوص ہے**

سورۂ رعد آیت ۲۲

# ہر نیکی صدقہ ہے

نیکی کبھی فنا نہیں ہوتی
نیکی ہمیشہ رہنے والا ذخیرہ ہے

امام علی علیہ السلام

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

تمہارا اپنے (مومن) بھائی کے سامنے مسکرانا بھی **صدقہ** ہے

اسے امر بالمعروف کرنا **صدقہ** ہے

اسے نہی عن المنکر کرنا **صدقہ** ہے

گمراہی کی سرزمین میں انسان کو ہدایت کرنا **صدقہ** ہے

راستے سے پتھر، کانٹا اور ہڈی کو ہٹانا **صدقہ** ہے

اپنے ڈول سے (پانی) نکال کر

اپنے (مومن) بھائی کے ڈول میں ڈال دینا بھی **صدقہ** ہے

• کلمہ طیبہ **صدقہ** ہے

نیز جو قدم بھی تو نماز کیلئے اُٹھائے وہ **صدقہ** ہے

• بہرے کو (زور سے بول کر) اپنی بات سنانا **صدقہ** ہے

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

• تنگدلی کا اظہار کئے بغیر

بہرے کو بات سنانا بے مشقّت **صدقہ** ہے

امام جعفرِ صادق علیہ السلام

• ہر قسم کی نیکی **صدقہ** ہوتی ہے

انسان جس چیز کے ذریعے اپنی عزت کو بچائے رکھے

اسکے لئے وہ بھی **صدقہ** ہی لکھی جاتی ہے

• لوگوں کے ساتھ رواداری کرنا **صدقہ** ہے

• لوگوں کے ساتھ مدارات کرنا (خاطر تواضع) **صدقہ** ہے

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

# صدقہ اللہ کے ہاتھ میں

**صدقہ** خدا کے ہاتھ سے ہو کر
بندے کے ہاتھ میں پہنچتا ہے
(گویا منظورِ بارگاہ احدیت قرار پاتا ہے)

امام زین العابدین علیہ السلام

**صدقہ** بندہ مومن کے ہاتھ میں پہنچنے
سے پہلے اللہ کے ہاتھ میں پہنچتا ہے

امام جعفرِ صادق علیہ السلام

## سائل اللہ کا بھیجا ہوا

ضرورت مند سائل خدا کا بھیجا ہوا ہوتا ہے
لہٰذا جس نے اس کے سوال کو رد کر دیا
گویا اُس نے خدا کی بات نہیں رکھی
اور جس نے اس کی طلب پوری کر دی
اس کا شمار خدا کو دینے والوں میں ہوگا

امام علی علیہ السلام

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## اے ایمان لانے والو !

اپنے صدقوں کو احسان رکھنے اور اذیت دینے سے
اُس شخص کی طرح ضائع نہ کر دینا
جو اپنا مال لوگوں کو دکھانے کے لئے خرچ کرتا ہو
ایسا آدمی نہ تو اللہ پر ایمان رکھتا ہے

اور نہ آخرت پر یقین

اس قسم کے لوگ

خیرات کے ذریعے نیکی حاصل کرتے ہیں
اس سے انہیں کچھ ملنے ملانے والا نہیں !
اور اللہ انکارِ نعمت کرنے والوں کی ہدایت بھی نہیں کرتا

سورۂ بقرہ آیت ۲۶۴

ایک میٹھا بول اور (سائل) کی کسی ناگوار بات سے درگزر
اس خیرات سے بہتر ہے جس کے پیچھے دُکھ (دل آزادی) ہو
اللہ بڑا بے نیاز ہے نیز بردباری اُس کا خاصہ ہے

سورۂ بقرہ آیت ۲۶۳

# افضل ترین صدقہ

## رشتہ داروں کا

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

صدقہ کی ابتداء اپنے گھر والوں سے کرو
یعنی ماں باپ بہن اور بھائی سے
پھر جس قدر قریب سے قریب تر ہو

قریبی رشتہ دار کو صدقہ دینا
دوگنے اجر کا موٌجب ہوتا ہے
رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

صدقہ قرابتداروں کو دیا جائے
کیونکہ یہ
ایک ہی وقت میں صدقہ بھی ہے اور صلہ رحمی بھی
رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

- رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں عرض کیا گیا

کون سا **صدقہ** افضل ہے

آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا

**دھتکارے ہوئے رشتہ دار کو صدقہ دینا**

- رسول اللہ ﷺ سے پوچھا گیا

یا رسول اللہ ﷺ کونسا **صدقہ** افضل ہے

آپ ﷺ نے فرمایا

ایسے قرابت دار کو **صدقہ** دینا

جو **صدقہ** دینے والے سے کینہ رکھتا ہو

جب اپنا رشتہ دار خود مستحق ہو
تو دوسروں کو **صدقہ** دینا مناسب نہیں

رسول خدا ﷺ

امام علی علیہ السلام نے فرمایا

بیشک تمام نیک کاموں میں سب سے زیادہ ثواب
تین اعمال میں ہے

۱ ...... اپنے مال و دولت کو اللہ کی راہ میں
پوشیدہ طور پر **صدقہ** و خیرات کرنا

۲ ...... والدین کے ساتھ نیکی کرنا

۳ ...... رشتہ داروں سے ملنا اور ان کے حقوق ادا کرنا

**صدقہ** وخیرات اور صلۂ رحمی سے
اپنے گناہوں کو مٹانے کی کوشش کرو
امام علی علیہ السلام

جو شخص اپنے مومن بھائی کی ایک حاجت پوری کرے گا
خداوند عالم روزِ قیامت
اس کی ایک لاکھ حاجتیں پوری کرے گا
امام علی علیہ السلام

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ہم نے تمہیں جو[1] رزق دیا ہے

اس میں سے تم دوسروں پر بھی خرچ کیا کرو

اور یہ کام اس دن کے آنے سے پہلے کر لو

جس میں نہ خرید و فروخت ہو گی

نہ دوستی کام آئے گی نہ سفارش چلے گی

درحقیقت ظالم وہ ہیں جو کُفر کی راہ و روش اختیار کرتے ہیں

سورۃ بقرہ آیت ۲۵۴

[1] عربی میں عطائے الٰہی اس کی بخشش اور ہر طرح کی نعمت کو رزق کہا جاتا ہے۔
جیسے ثروت، صحت، اولاد یا علم و حکمت، عرفان وغیرہ وغیرہ۔

- راغب اصفہانی الفردات میں لکھتے ہیں جو بھی خدا کا دیا ہوا ہے وہ دنیوی ہو یا اُخروی، رزق کہلاتا ہے۔
صاحبِ معالم التنزیل لکھتے ہیں ہر فائدہ مند نفع دینے والی شے کا نام رزق ہے۔

# افضل ترین صدقہ

## عقل کا

کسی کو نیک مشورہ دینا عقل کا **صدقہ** ہے

حضور اکرم ﷺ نے فرمایا
اپنے بھائی کو عمدہ رائے دے کر
اور طالب ہدایت کو راہنمائی فراہم کر کے
اپنی عقل کا **صدقہ** دو

## راز داری کا صدقہ

امام علی علیہ السلام نے فرمایا

- راز داری کا **صدقہ** گناہوں کو چھپا دیتا ہے
- یقیناً افضل ترین نیکی راز داری کا **صدقہ** اور صلہ رحم کرنا ہے
- راز داری کا **صدقہ** بہترین نیکیوں میں سے ہے

# افضل ترین صدقہ

## علم کا

افضل ترین **صدقہ** یہ ہے کہ
انسان علم حاصل کرے
اور پھر اس کی اپنے بھائی کو تعلیم دے
رسولِ خدا ﷺ

کسی شائع ہونے والے علم سے بڑھ کر
کوئی افضل **صدقہ** نہیں ہے
رسولِ خدا ﷺ

- یہ بھی ایک قسم کا **صدقہ** ہے
(یعنی اس سے بھی بلائیں دور ہوتیں ہیں)
کہ انسان علم حاصل کرے اور دوسروں کو تعلیم دے

- بے علم کو تعلیم دینا **صدقہ** ہے رسولِ خدا ﷺ

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا

- انسان جو بھی **صدقہ** دیتا ہے
اس میں علم کو پھیلانے سے
افضل کوئی **صدقہ** نہیں ہے

- تمام صدقات و خیرات سے بیش بہا
اور بہترین **صدقہ** یہ ہے کہ
پہلے خود علم حاصل کرے
پھر اپنے برادرِ دینی کو اسکی تعلیم دے

# افضل ترین صدقہ

## زبان کا

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

سب سے اعلیٰ

سب سے قیمتی

سب سے زیادہ اہمت والا

زبان کا **صدقہ** ہے

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سوال کیا گیا

یارسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اللہ زبان کا **صدقہ** کیا ہوتا ہے

آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

سفارش کرکے کسی قیدی کو چھڑانا ......... کسی کی جان کو بچانا

اپنے بھائی کے ساتھ کوئی نیکی کرنا اور اس کے غم کو دور کرنا



اچھی گفتگو سے بڑھ کر اور کوئی **صدقہ** نہیں ہے

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

اچھی گفتگو سے مال میں اضافہ
رزق میں ترقی، خاندان میں محبت
عمر کی درازی اور جنت میں
داخل ہونے کا استحقاق ملتا ہے

امام زین العابدین علیہ السلام

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

بدزبان اور گالیاں دینے والا
مومن کہلانے کا حق دار نہیں

رسولِ خدا ﷺ نے فرمایا ═══ اس ذات کی قسم

جس کے قبضۂ قدرت میں میری جان ہے !

جتنا بھی لوگ راہِ خدا میں خرچ کریں

................ میرے نزدیک ................

نیک بات کہنے سے اور کوئی بات محبوب تر نہیں



زبان کا بہترین **صدقہ** یہ ہے

کہ سفارش کر کے قیدی کو آزاد کرا لے

کسی کا خون بہانے سے روک دے

نیکی کو رواج دے

اپنے کسی بھائی پر احسان کرے

اور ناگواریوں کو اس سے دور کرے

—— رسولِ خدا ﷺ

افضل ترین **صدقہ** زبان کا **صدقہ** ہے
جس کے ذریعہ تم جانوں کی حفاظت کرو
دوسروں کے غم کو دور کرو
اور اپنے مسلمان بھائی کو فائدہ پہنچاؤ

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

اپنی زبان کو روکے رکھو کیونکہ یہ ایسا **صدقہ** ہے
جو تم خود اپنے لیئے کرتے ہو

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

**قید رکھنے کیلئے**

زبان سے بڑھ کر اور کوئی حقدار نہیں

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# اللہ کی نعمت کو یاد رکھو

جو اس نے تمہیں عطا فرمائی ہے
تم ایک دوسرے کے دشمن تھے
اس نے تمہارے دل جوڑ دیئے
اور اُس کے اِس احسان سے تم آپس میں
ایک دوسرے کے بھائی بن گئے
تم آگ سے بھرے ہوئے
ایک گڑھے کے کنارے کھڑے تھے
خدا نے تمہیں اس سے بچالیا

سورۃ آلِ عمران آیت ۱۰۳

# افضل ترین صدقہ

## صلح کرانا

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

- افضل **صدقہ** لوگوں میں صلح کرانا ہے
- بہترین **صدقہ** یہ ہے کہ
دو افراد کے درمیان صلح وصفائی کرائی جائے
- بت پرستی کے بعد
مجھے جتنی شدّت سے لوگوں سے جھگڑنے سے منع کیا گیا ہے
اتنا کسی اور چیز سے نہیں

**لوگوں کے ساتھ دشمنی جاہلوں کا شیوہ ہے**

امام علی علیہ السلام

خدا اس قوم کی مدد نہیں کرتا جو آپس میں دست وگریباں ہو

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# جو لوگ اللہ کی کتاب پڑھتے ہیں

اور نماز قائم کرتے ہیں

پھر جو ہم نے انہیں دیا ہے

اس میں سے پوشیدہ اور اعلانیہ

دوسروں کو بھی دیتے رہتے ہیں

یقیناً وہ ایک ایسی تجارت کی امید باندھے ہوئے ہیں

جس میں کوئی گھاٹا نہ ہو

اس وجہ سے اللہ انہیں پورا پورا بدلہ دے گا

اور اپنے فضل و کرم سے کچھ زیادہ ہی مرحمت فرمائے گا

وہ بڑا بخشنے اور مدد کرنے والا ہے

سورۃ فاطر آیت ۲۹، ۳۰

حضورﷺ نے ابلیس ملعون سے پوچھا کہ

ملعون تو **صدقہ** سے کیوں روکتا ہے

اس نے جواب دیا کہ

جب کوئی **صدقہ** دیتا ہے تو مجھے ایسی تکلیف ہوتی ہے

جیسے کہ میرے سر کو آری سے چیرا جا رہا ہو

حضور اکرمﷺ نے فرمایا

ملعون آخر تجھے اتنی تکلیف کیوں ہوتی ہے ؟

اس نے کہا کیونکہ **صدقہ** سے پانچ چیزیں حاصل ہوتی ہیں

۱ ...... مال میں اضافہ ہوتا ہے

۲ ...... بیمار کیلئے باعث شفا بنتا ہے

۳ ...... اس سے بلائیں دور ہوتی ہیں

۴ ...... صدقات دینے والے افراد بجلی کی طرح پلِ صراط سے گذریں گے

۵ ...... بغیر حساب و عذاب کے جنت میں داخل ہونگے

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا تمہیں **صدقہ** دینا ضروری ہے

## **صدقہ** کے چھ فوائد ہیں

تین فوائد کا تعلق دنیا سے ہے
اور تین کا تعلق آخرت سے ہے

## دنیاوی فائدے

- عمر لمبی ہوتی ہے
- رزق وسیع ہوتا ہے
- شہر آباد رہتے ہیں

## اُخروی فوائد

- خطاؤں کی پردہ پوشی کی جائے گی
- قیامت کے دن **صدقہ** دینے والا اپنے صدقے کے سائے میں ہوگا
- انسان اور جہنم کے درمیان پردہ بن جائے گا

## رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

**صدقہ** جب اپنے مالک کے ہاتھ سے نکلتا ہے

تو **صدقہ** اس وقت پانچ جملے کہتا ہے

### صدقہ

۱ میں فانی مال تھا

تو نے مجھے عظیم بقادے دی

۲ میں دشمن تھا

اب تو نے مجھے دوست بنا دیا

۳ میں حقیر تھا

تو نے مجھے عظیم بنا دیا

۴ آج سے پہلے تو میری حفاظت کرتا تھا

اب میں تیری حفاظت کروں گا

۵ پہلے میں تیرے ہاتھ میں تھا

اب میں خدا کے ہاتھ میں ہوں

# صدقہ شیطان کی کمر توڑ دیتا ہے

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

## ایک عارف کا قول ہے

چھ چیزیں صدقہ کو زینت بخشتی ہیں اور اسے بلند کرتی ہیں

۱ مالِ حلال میں سے ہو

۲ مالِ قلیل میں سے ہو

۳ صدقہ موت سے پہلے ہو

۴ صدقہ عمدہ ہو

۵ صدقہ مخفی ہو

۶ جس کو صدقہ دیا جائے اس پر احسان نہ جتلایا گیا ہو

کتاب ہدیۃ الشیعہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ہم نے جو تمہیں مال بخشا ہے

اس میں سے اوروں کو بھی دو

مگر یہ کام موت آنے سے پہلے پہلے کر ڈالو

ہاں ! اس سے پیشتر کہ جب کسی کو یہ کہنا پڑے

اے پالنے والے !

تو نے مجھے تھوڑی مہلت اور کیوں نہیں دی

تا کہ میں صدقہ و خیرات دے کر

نیک لوگوں میں شامل ہو جاتا

سورۂ منافقون آیت ۱۰

مولائے کائنات علی علیہ السلام ابن ابی طالب نے فرمایا

- صدقے سے آخرت کی پریشانی دور ہوتی ہے

- جو شخص آخرت میں ثواب پانے کیلئے
اپنے مال کو خدا کی راہ میں خرچ نہیں کرتا
تو وہ دنیا سے روانہ ہوتے وقت
نہایت حسرت سے اسکو یہیں چھوڑ جاتا ہے

- آخرت کی زینت تین چیزیں ہیں
علم - تقویٰ - صدقہ

- بیشک سب سے اچھا مال وہ ہے
جس سے آخرت میں ذخیرہ اور ثواب
اور دنیا میں نیک نامی اور تعریف حاصل ہو

# صدقہ اللہ کے غضب کو ٹھنڈا کرتا ہے

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

- اس میں تو شک ہی نہیں کہ
  **صدقہ** اللہ تعالیٰ کے غیظ و غضب کو ٹھنڈا کر دیتا ہے
- مخفی **صدقہ** اللہ کے غضب کو بجھاتا ہے
- اچھی طرح سے وضو کرو
  پلِ صراط سے بادل کی طرح تیزی سے گذرو گے

  سلام کو پھیلاؤ
  تمہارے گھر کی برکت زیادہ ہوگی

  اور چھپا کر **صدقہ** دو
  کیونکہ پوشیدہ **صدقہ** اللہ کے غضب کو بجھا دیتا ہے
- جب انسان **صدقہ** کیلئے اپنا ہاتھ بڑھاتا ہے
  تو خداوندِ عزّ و جل خوش ہوتا ہے

**اور جس سے خدا خوش ہوتا ہے اس کو معاف فرما دیتا ہے**

# صدقہ قبر کی گرمی کو ٹھنڈا کرتا ہے

**صدقہ** ادا کرنے والوں کا **صدقہ**
قبر کی گرمی کو ٹھنڈا کر دیتا ہے

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم

جو شخص سردیوں اور گرمیوں میں
اپنے مومن بھائی کو لباس پہنائے
تو اللہ تعالیٰ پر یہ حق ہے کہ
وہ اسے لباسِ جنت عطا کرے
اور موت کی سختی آسان فرمائے
اور تنگی قبر کو فراخی و کشادگی میں تبدیل کرے

امام جعفرِ صادق علیہ السلام

**صدقہ** دینے والوں کو صدقے کی
وجہ سے قبر کی گرمی نہیں ستائے گی

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم

# صدقہ میزانِ اعمال کو بھاری کرتا ہے

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

جو شخص خدا کی راہ میں ایک درہم دے گا
اللہ تعالیٰ اسکے نامۂ اعمال میں
سات سو نیکیاں رقم فرمائے گا

صدقہ و خیرات سے
میزانِ اعمال کو بھاری کرو

امام علی علیہ السلام

# صدقہ اور قیامت

قیامت کی سرزمین پر آگ ہی آگ ہوگی
مومن کے علاوہ کسی پر سایہ نہ ہوگا
**اور اس کا صدقہ اس پر سایہ فگن ہوگا**

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

## امام علی علیہ السلام نے فرمایا

- **صدقہ** ایک محفوظ خزانہ ہے
جو قیامت میں کام آئیگا
- جن اشیاء سے قیامت میں فائدے حاصل ہونگے
اُن میں سب سے زیادہ مفید **صدقہ** ہے
- اپنے پاس اتنا مال رکھو جتنے کی ضرورت ہو
اور باقی اللہ کی راہ میں دے ڈالو کہ
محتاجی کے دن (قیامت کے دن) کام آئے

# صدقہ جہنم سے بچنے کی ڈھال

صدقہ بلا اور عذاب ہٹانے کا ذریعہ ہے

امام علی علیہ السلام

صدقہ دیکر آگ سے بچو
اگرچہ کھجور کے دانے کا
کچھ حصّہ ہی کیوں نہ ہو

صدقہ دیا کرو صدقہ دو گے تو
جہنم سے چھٹکارا پاؤ گے

رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

صدقہ پلِ صراط سے گزرنے میں
آسانی کا باعث ہوگا

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

صدقہ جہنم کی آگ کے مقابلہ میں ڈھال ہے

امام علی علیہ السلام

# صدقہ اور گناہوں کی معافی

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

**صدقہ** گناہوں پر اس طرح پانی پھیرتا ہے
جس طرح پانی آگ کو بجھا دیتا ہے

جو شخص ایک شب و روز کسی مسلمان گھرانے کی
کفالت کرے اللہ اُسکے گناہوں کو بخش دیتا ہے



محتاجوں کی فریاد رسی کرنا
بڑے بڑے گناہوں کا کفارہ ہے
امام علی علیہ السلام



اللہ کی طرح طرف وسیلہ ڈھونڈنے والوں کیلئے
بہترین وسیلہ اللہ اور اس کے رسول ﷺ پر ایمان لانا ہے
نیز مخفی طور پر **صدقہ** دینا گناہوں کا کفارہ ہے
کھلّم کھلاّ **صدقہ** دینا بُری موت سے بچاتا ہے
امام علی علیہ السلام

# چار چیزیں جنت کے خزانوں میں سے ہیں

مصیبت کا چھپانا — راز کا چھپانا

حاجت کا چھپانا — **صدقہ** کا چھپانا

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

بہشت کے آٹھ دروازے ہیں

جو ان میں داخل ہونا چاہتا ہے

اسے چاہیئے کہ چار چیزوں کو اپنائے

سخاوت — خوش اخلاقی

**صدقہ** دینا

دوسروں کو اذیت دینے سے بچنا

**صدقہ** جنت میں بلند درجے کا باعث ہوگا

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

اپنے ایمان کو **صدقہ** اور خیرات کرنے سے درست کرو

امام علی علیہ السلام

# صدقہ دن رات

لوگو ! صدقہ سے اپنی صبح کا آغاز کیا کرو
کیونکہ کوئی بلا صدقے سے آگے نہیں بڑھ سکتی

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

صبح کے وقت صدقہ دینا بلاؤں کا دور کرتا ہے

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

صبح کا آغاز صدقہ سے کرو
اس سے دن کی نحوست دور ہوتی ہے
اسی طرح رات کا آغاز بھی صدقہ سے کرو
اس سے رات کی نحوست دور ہوتی ہے

امام جعفرِ صادق علیہ السلام

ہر مسلمان کو روزانہ صدقہ نکالنا چاہیئے

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم




صبح ہو تو **صدقہ** نکال دیا کرو

تا کہ اس دن کی نحوستوں سے بچے رہو

اور شام آئے تب بھی **صدقہ** دے دیا کرو

اس لیے کہ اس اچھے کام کے سبب تم رات کو

سر اُٹھانے والی ہر بُرائی سے محفوظ رہو گے

---

دن کو **صدقہ** دینا گناہوں کو ایسے پگھلا دیتا ہے

جیسے پانی نمک کو پگھلا دیتا ہے اور

رات کو **صدقہ** دینا ربِّ ذوالجلال کے

غیظ و غضب کو ٹھنڈا کرتا ہے



جو آدمی یہ چاہتا ہو کہ پروردگارِ عالم
اس کی رات میں نحوست نہ شامل ہونے دے
تو اسے چاہیئے کہ رات کے آغاز میں **صدقہ** نکال دیا کرے
تاکہ شب کی نحوست زائل ہو جائے

امام جعفرِ صادق علیہ السلام

## روزِ جمعہ

سیّد الایام

ہر صبح نکلنے والے سورج نے
روزِ جمعہ سے بہتر اور کوئی دن نہیں دیکھا

امام محمد باقر علیہ السلام

روزِ جمعہ کو **صدقہ** دینے کا اجر بڑھ جاتا ہے
کیونکہ روزِ جمعہ کے دن کو
دوسرے دنوں پر برتری حاصل ہے

امام جعفرِ صادق علیہ السلام

# صدقہ ماہِ شعبان میں

امام جعفر صادق علیہ السلام سے پوچھا گیا : اے فرزندِ رسولؐ شعبان کے مہینے میں ایک دن کے روزہ رکھنے کا کیا ثواب ہے

آپ علیہ السلام نے فرمایا : خدا کی قسم بہشت اس کا ثواب ہے

راوی نے عرض کیا : اے فرزندِ رسولؐ اس مہینے میں سب سے بہتر عمل کونسا ہے

آپ علیہ السلام نے فرمایا : **صدقہ** دینا اور استغفار کرنا تا کہ جو شخص ماہِ شعبان میں **صدقہ** دے تو خداوند عالم اس **صدقہ** کی تربیت اس طرح سے کرے گا کہ تم لوگ اونٹ کے بچے کی تربیت کرتے ہو یہاں تک کہ وہ قیامت کے دن اُحد کے پہاڑ جتنا ہو کر مالک کے پاس جائیگا۔

## صدقہ ماہِ رمضان میں

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

**افضل ترین صدقہ وہ ہے جو ماہِ رمضان میں دیا جائے**

امام جعفرِ صادق علیہ السلام نے فرمایا

ماہِ رمضان المبارک میں کوئی ایک ذرّہ ناچیز بھی
کسی کو صدقے کے طور پر دے دے تو
بارگاہِ احدیت میں اس کی قدر و قیمت
کسی اور موقع پر خیرات میں دیے ہوئے
دنیا بھر کے پہاڑوں کے برابر سونے سے بھی زیادہ ہوگی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## یہ بہت بُری بات ہے

وہ لوگ جنہیں اللہ تعالیٰ نے

اپنے فضل وکرم سے نوازا ہے

پھر بھی وہ تنگ دلی دکھاتے ہیں

وہ اس گمان میں نہ رہیں کہ

یہ بخیلی ان کے لئے کوئی اچھی علامت ہے

نہیں ! یہ بہت بُری بات ہے

یہ لوگ کنجوسی سے جو کچھ اکھٹا کر رہے ہیں

قیامت کے دن

## یہ سب ان کے گلے کا طوق بن جائے گا

سورۂ آلِ عمران آیت ۱۸۰

- اللہ نے جسے دولت عطا کی ہو
اسے اس دولت کے ذریعے رشتہ داروں کی مدد
اور بہترین مہمان نوازی کرنا چاہیئے

امام علی علیہ السلام

- جو مومن بھی مہمان کو پسند کرتا ہے
وہ اپنی قبر سے اس طرح اُٹھے گا کہ
اس کا چہرہ چودہویں کے چاند کی طرح (دمکتا) ہو گا
لوگ اسے دیکھتے ہی کہیں گے
یہ نبی مرسل کے علاوہ اور کوئی ہو ہی نہیں سکتا
تب ایک فرشتہ کہے گا یہ وہ مومن ہے
جو مہمان کو پسند کرتا تھا اور اس کا احترام کرتا تھا
لہٰذا اس کے لئے
جنت میں داخل ہونے کے سوائے کوئی دوسری راہ نہیں ہے

امام علی علیہ السلام

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# دولت کا مزہ چکھو

جو لوگ سونا چاندی (دھن و دولت) جمع کر کے رکھتے ہیں
اور اسے خدا کی راہ میں خرچ کرتے ہیں
اے رسول ﷺ: انہیں نہایت دردناک سزا کی خبر دے دو
ایک دن آئے گا کہ
اسی سیم و زر کو دوزخ کی آگ میں تپا کر اسی سے ان کی
پیشانیوں، پہلو، اور پیٹھ کو داغا جائے گا
یہ ہے وہ خزانہ
جو تم نے اپنے لیے اکٹھا کر رکھا تھا

## لو! اب اپنی سمیٹی ہوئی دولت کا مزہ چکھو

سورۂ توبہ آیت ۳۴، ۳۵

# دولتمندوں کے مال میں فقیروں کا رزق

امام علی علیہ السلام

امام علی علیہ السلام نے فرمایا

خداوند عالم نے دولتمندوں کے مال میں
فقیروں کا رزق مقرر کیا ہے
لہٰذا
اگر کوئی فقیر بھوکا رہتا ہے
تو اس لئے کہ
دولتمند نے دولت کو سمیٹ لیا ہے
اور خدائے بزرگ و برتر
اُن سے اس کا مؤاخذہ کرنے والا ہے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

جس نے خدا کے واسطے اپنے مال سے دوسروں کو دیا

اور پرہیزگاری اختیار کی نیز بھلائی کا اقرار کیا

اسے ہم آسان راستے کی توفیق عطا کریں گے

اور جو بخل سے کام لے گا

اور اپنے پالنے والے کی پرواہ نہیں کرے گا

اس کے علاوہ سچی اور اچھی باتوں کو جھٹلائے گا

اسے ہم سختی سے دوچار کریں گے

پھر جب وہ جہنم واصل ہو گا

تو اس کی دولت کسی کام نہیں آئے گی

سورہ واللیل آیت ۸، ۹، ۱۰، ۱۱

## اللہ کی نعمت

کسی کا تمہارے سامنے دستِ نیاز دراز کرنا
درحقیقت تم پر اللہ کی نعمت ہے

امام حسین علیہ السلام

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا

جب کوئی مومن باوجود قوت کے
اپنے مومن بھائی کی حاجت پوری نہ کرے تو
حق تعالیٰ اس کی قبر میں
اس پر ایک بہت بڑا اژدہا مسلّط کرے گا
جس کو شجاع کہتے ہیں
جو کہ ہمیشہ اسکی انگلیوں کو کاٹتا رہے گا

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اور خدا کی راہ میں (مال) خرچ کرو
اور اپنے آپ کو ہلاکت میں نہ ڈالو
اور نیکی کرو
بیشک خدا نیکی کرنے والوں کو دوست رکھتا ہے

سورۃ بقرہ آیت ۱۹۵

اے رسول ﷺ! لوگ تم سے پوچھتے ہیں
کہ ہم خدا کی (راہ میں) کیا خرچ کریں
تو تم انہیں جواب دو کہ
تم اپنی نیک کمائی سے جو کچھ خرچ کرو
تو وہ تمہارے ماں باپ اور قرابت داروں
اور یتیموں اور محتاجوں اور پڑوسیوں کا حق ہے
اور تم کوئی سا نیک کام کرو خدا اُس کو ضرور جانتا ہے

سورۃ بقرہ آیت ۲۱۵

# نہ احسان جتانا نہ تکلیف پہنچانا

جو شخص کسی مومن کے ساتھ نیک سلوک کرنے کے بعد
اپنی کسی بات سے اسے اذیت پہنچائے گا یا احسان جتائے گا
تو اللہ اس کے اس عملِ خیر کو ضائع کر دے گا

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

احسان نہ جتانا نیکی کی زینت ہے

امام علی علیہ السلام

امام جعفرِ صادق علیہ السلام نے فرمایا

- اگر تمہارا کسی پر احسان ہو تو
اسے بار بار جتا کر اور ذکر کر کے اکارت نہ کرو
کیونکہ یہ بات تمہارے اخلاق کے شایانِ شان
اور تمہارے لیے آخرت کے ثواب کا موجب ہے

- احسان جتانا نیکی کو برباد کر دیتا ہے

**صدقہ** دیا کرو لیکن اس پر غرور نہ کرو
کیونکہ غرور کرنے سے اجر ضائع ہو جاتا ہے

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

امام علی علیہ السلام نے فرمایا

- عطا کرنے کی آفت ٹال مٹول کرنا ہے

---

- **صدقہ** دینے میں ٹال مٹول
اور احسان جتانا نیکی کو کم کر دیتا ہے

---

- کسی محتاج کو کوئی چیز عطا کرنے میں
کل تک دیر نہ کرو تمہیں کیا معلوم ہے کہ
کل تک تجھے یا اسے کیا پیش آئے گا

---

- سخاوت کے ساتھ احسان رکھنا کمینگی ہے

# اللہ لعنت کرے

اللہ تعالیٰ نیکیوں کے راستے
بند کرنے والوں پر لعنت کرے
وہ ایسے لوگ ہوتے ہیں
جن کے ساتھ نیکی کی جاتی ہے
لیکن
وہ اس کی ناشکری کرتے ہیں
جس کی وجہ سے نیکی کرنے والا
دوسروں کے ساتھ نیکی کرنے سے رک جاتا ہے

امام جعفرِ صادق علیہ السلام

اللہ تعالیٰ کے نزدیک منزلت کے لحاظ سے
افضل ترین اور وسیلہ کے لحاظ سے قریب ترین
وہ نیکی کرنے والا انسان ہے
جس کی نیکیوں کی ناشکری کی جاتی ہے

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

صدقہ دیا کرو............................

اور مریضوں کی دوا صدقہ سے کیا کرو

کیونکہ

صدقہ عزتوں کی حفاظت کرتا ہے

بیماریوں سے بچاتا ہے

اسی سے تمہاری عمریں ونیکیاں بھی زیادہ ہوتی ہیں

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

امام محمد باقر علیہ السلام نے فرمایا

نیکی و صدقہ فقر وفاقہ کو بھگا دیتے ہیں

عمر کو زیادہ کرتے ہیں

ستر قسم کی بُری بیماریوں کو دفع کرتے ہیں

# جس روز چاہو سفر کرو

امام جعفرِ صادق علیہ السلام نے فرمایا

**صدقہ** دو اور جب جی چاہے گھر سے باہر جاؤ

آپ علیہ السلام سے پوچھا گیا کہ :

کیا بعض دن مثلاً بدھ کو سفر کرنا مکروہ ہے

تو آپ علیہ السلام نے فرمایا :

جب بھی سفر کرنا چاہو اپنا سفر صدقے سے شروع

کرو اور آیۃ الکرسی پڑھو

**صدقہ** دے دو اور جس روز چاہو سفر کرو

امام جعفرِ صادق علیہ السلام

# مرنے کے بعد کام آنے والا صدقہ

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

جب مومن دنیا سے گزر جاتا ہے
تو اس کے عمل کا سلسلہ منقطع ہو جاتا ہے

لیکن

تین ذریعے ایسے ہیں جن کے باعث مرنے کے بعد بھی
اس کے اعمال نامے میں اچھائیاں شامل ہوتی رہتی ہیں

- مسلسل فیض پہنچانے والا **صدقہ**
- وہ علم جس سے لوگ استغفار کرتے رہیں
- وہ نیک فرزند جو والدین کیلیئے دعا اور استغفار کرتا رہے

# علم کا ایک ورق

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

اگر کوئی مومن مر جائے

اور ایک ورق بھی ایسا چھوڑ جائے

جس پر علم کی کوئی بات لکھی ہوئی ہو

تو یہ ورق قیامت کے روز

اس مومن اور آگ کے درمیان پردہ ہو جائے گا

اور اسکے ہر حرف کے بدلے جو اس ورق پر تحریر ہے

خدائے بزرگ و برتر

اسے ایک شہر عطا فرمائے گا

جو دُنیا سے سات گُنا بڑا ہو گا

# جس نے علم کو زندہ کیا وہ کبھی نہیں مرا
امام علی علیہ السلام

امام علی علیہ السلام نے فرمایا

- علم کفن میں داخل ہو کر انسان کا قبر میں ساتھ دیتا ہے

- عالم زندہ ہوتا ہے خواہ مرجائے
جاہل مردہ ہوتا ہے خواہ زندہ ہو

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

- جو شخص علم کا ایک باب طلب کرے گا کہ
اس سے اپنی یا اپنے بعد کے لوگوں کی اصلاح کر سکے
تو اللہ تعالیٰ اس کے لئے
ایک صحرا کے دروازے کے برابر اجر عطا فرمائے گا

---

- انسان جو بھی **صدقہ** دیتا ہے
اس میں علم کو پھیلانے سے افضل کوئی **صدقہ** نہیں

## اللہ تعالیٰ نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کی طرف وحی فرمائی

اے موسیٰ علیہ السلام !!!!

خیر کی تعلیم حاصل کرو

اور پھر لوگوں کو اسکی تعلیم دو

کیونکہ میں بھلائی کی تعلیم دینے والوں

اور تعلیم حاصل کرنے والوں

کی قبروں کو اس قدر منوّر کردوں گا

کہ وہ وہاں تنہائی محسوس نہیں کریں گے

کتاب : تنبیہ الخواطر صفحہ ۴۴

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

ایک شخص قیامت کے دن حاضر ہوگا

جس کی نیکیاں بادلوں کی مانند ہوں گی

یا جیسے بلند و بالا پہاڑ ہوتے ہیں

وہ شخص کہے گا پروردگارا!

میری یہ نیکیاں کہاں سے آگئیں

جب کہ میں نے یہ نیکیاں انجام بھی نہ دی تھیں؟

خداوندِ عالم فرمائے گا

یہ تمہارا وہ علم ہے

جو تم نے لوگوں کو دیا تھا

اور تمہارے بعد اس پر عمل ہوتا رہا

## رحمت وخوشنودی کی بشارت دینے والا مثالی جسم

شیخ کلینیؒ اور شیخ صدوقؒ سدیر صیرفی سے طولانی روایت کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ :

حضرت امام جعفرِ صادق علیہ السلام نے فرمایا

جب اللہ تعالیٰ کسی مومن کو اس کی قبر سے اُٹھائے گا تو اس کے آگے آگے ایک جسم مثالی بھی ہوگا جب بھی وہ کوئی تکلیف یا رنج دیکھے گا تو وہ مثالی جسم کہے گا کہ تو غمگین اور رنجیدہ نہ ہو تجھے اللہ تعالیٰ کی طرف سے بخشش اور خوشنودی کی بشارت ہو اور مقامِ حساب تک وہ مثالی جسم اسے مسلسل خوشخبری سناتا رہے گا۔

پس اللہ تعالیٰ اسکا حساب آسان فرمائے گا اور اسے جنت میں داخل ہونے کا حکم دیا جائے گا۔

وہ مثالی جسم اس کے آگے آگے ہوگا وہ مومن اس سے کہے گا خدا تجھ پر رحمت کرے تو مجھے میری قبر سے باہر لایا اور مسلسل اللہ تعالیٰ کی رحمت وخوشنودی کی بشارت دیتا رہا۔

**تو کتنا اچھا رفیق ہے**

اور اب میں ان بشارتوں کو اپنی آنکھوں سے دیکھ چکا ہوں

**مجھے اتنا تو بتادے کہ تو کون ہے**

وہ کہے گا کہ

میں وہ خوشی اور سرور ہوں جو دنیا میں تو اپنے مومن بھائی کے دل میں مہیا کرتا تھا۔ پس اللہ تعالیٰ نے اسکے بدلے مجھے پیدا کیا تاکہ میں تجھے اس مشکل وقت میں بشارت اور خوشخبری سناتا رہوں۔

کتاب منازل الآخرة (شیخ عباس قمیؒ)

# مردوں کیلئے ہدیہ صدقہ اور دُعا

## مردوں کی فریاد

جامع الاخبار میں منقول ہے کہ ایک صحابی نے رسولِ خدا ﷺ سے نقل کیا کہ آپ ﷺ نے فرمایا :

اپنے مردوں کو ہدیہ پہنچاؤ

میں نے پوچھا مردوں کیلئے ہدیہ کیا ہے

آپ ﷺ نے فرمایا : **صدقہ** اور دُعا

اور فرمایا کہ مومنین کی روحیں ہر جمعہ کو اپنے مکانوں کے سامنے آکر فریاد کرتی ہیں اور ہر ایک یہ فریاد کرتا ہے کہ

اے میرے گھر والو

اے میرے بچوں

اے میرے والدین

اے میرے رشتہ داروں

**خدا تم پر رحمت کرے مجھ پر مہربانی کرو**

جو کچھ ہمارے ہاتھ میں تھا اسکا حساب وعذاب ہم پر ہے اور نفع غیروں کیلیئے ہر ایک اپنے عزیزوں سے فریاد کرتا ہے۔

**مجھ پر ایک درہم یا ایک روٹی یا کپڑے کے ذریعہ مہربانی کرو تا کہ خدا تمہیں بہشت کا لباس عطا کرے**

پس رسولِ خدا ﷺ رو پڑے اور ہم بھی رونے لگے

آنحضرت ﷺ میں زیادہ رونے کی وجہ سے طاقت نہ رہی پھر فرمایا یہ تمہارے دینی بھائی ہیں عیش وعشرت کی زندگی کے بعد مٹی کے ڈھیر تلے دبے پڑے ہیں۔ وہ اپنے نفوس پر عذاب وہلاکت کی وجہ سے ندا کرتے ہیں اور کہتے ہیں۔

کاش ہم اپنی پونجی اطاعتِ خدا اور اس کی رضامندی میں خرچ کرتے تو آج تمہارے محتاج نہ ہوتے اور آج حسرت وپشیمانی کے ساتھ ہم فریاد کر رہے ہیں۔

**جلدی اپنے مُردوں کو صدقہ پہنچاؤ**

سیدابن طاؤسؒ نے رسولِ خداؐ سے روایت کی ہے کہ:

میت پر قبر میں پہلی رات سے زیادہ سخت گھڑی اور کوئی نہیں ہوتی لہٰذا ..................

**اپنے مُردوں پر صدقہ کے ذریعہ رحم کرو**

**امام جعفرِ صادق علیہ السلام نے فرمایا**

مردوں کے لئے قبر میں پہلی رات کے خوف کو دور کرنے کیلیئے دو رکعت نماز ہدیہ میت (نمازِ وحشتِ قبر) اس طرح پڑھی جائے کہ پہلی رکعت میں سورة الحمد اور آیة الکرسی ایک مرتبہ اور دوسری رکعت میں سورة الحمد کے بعد دس مرتبہ سورة انّا انزلنا اور جب سلام پڑھ لیا جائے تو کہو۔

**اللّٰھمّ صلّ علیٰ محمد وّآل محمد و ابعث ثوابھا الیٰ قبرِ**

فلاں اور اس جگہ میت کا نام لو ..................

جامع الاخبار میں آنحضرتؐ سے مروی ہے :

## جو صدقہ بھی میت کیلئے دیا جاتا ہے

ایک فرشتہ ایک نورانی طبق میں جس کی روشنی ساتوں آسمانوں کو منوّر کرتی ہے، لیکراس کی قبر کے کنارے کھڑا ہو کر ندا دیتا ہے

**السلام علیکم یا اهل القبور**

یہ ہدیہ تمہارے اہلِ خانہ نے تمہاری طرف بھیجا ہے میت اس کو لیکر اپنی قبر میں داخل ہوتی ہے اسکے ذریعہ اس کی قبر فراخ ہو جاتی ہے۔

آپؐ نے فرمایا جو **صدقہ** کے ذریعہ اپنے مُردوں پر مہربانی کرتا ہے اس کیلئے اللہ تعالٰی کے نزدیک اُحد پہاڑ کے برابر اجر ہے۔

اور روزِ قیامت وہ عرش کے سایہ میں ہوگا جبکہ اس کے علاوہ اور کوئی سایہ نہ ہوگا اور اس **صدقہ** کے ذریعہ زندہ اور مردہ دونوں نجات حاصل کرتے ہیں۔

## امام جعفرِ صادق علیہ السلام نے فرمایا

جو شخص دینِ اسلام میں اس طرح داخل ہوا
کہ اس نے اعتقادات اور ایمان لوگوں سے لیا
تو وہی لوگ اسے دین سے خارج بھی کریں گے
اور جو کوئی دین میں قرآن وسنت (پر تحقیق) سے داخل ہوا
تو پہاڑ بھی ریزہ ریزہ ہو جائیں گے
اس سے قبل کہ وہ دین سے خارج ہو

کتاب: آرزوئے جبرائیلؑ